## ۱۱۰ درود برائے اصلاحِ اولاد

اولاد آنکھوں کی ٹھنڈک ہے یہ اللہ تعالے کا انمول عطیہ ہے بشرطیکہ

بچے نیکی پر گامزن ہوں. اگر والدین بچوں کی تربیت کی طرف خصوصی توجہ نہ دیں تو اولاد فضول کاموں کی طرف متوجہ رہے گی جس سے اُن میں برائیاں پیدا ہونے کا خطرہ ہے اس لئے بچوں کو بچپن ہی میں دینی تعلیم اور نیکی کی طرف راغب کرنے کے لئے حسبِ ذیل درود پڑھائیں تو بچے اس درود پاک کی بدولت ہمیشہ نیک اعمال کی طرف راغب رہیں گے.

صَلَّى اللهُ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَسَلَّمُ